جاری ہے کہ اگر مقبول اور مردود اپنی اپنی جگہ پر خدائے تعالیٰ سے کوئی آسمانی مدد چاہیں تو وہ مقبول کی ضرور مدد کرتا ہے اور کسی ایسے امر سے جو انسان کی طاقت سے بالاتر ہے اس مقبول کی قبولیت ظاہر کر دیتا ہے سو چونکہ آپ لوگ اہل حق ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں لہذا آپ پر واجب ہے کہ اس آسمانی ذریعہ سے بھی دیکھ لیں کہ آسمان پر مقبول کس کا نام ہے اور مردود کس کا نام میں اس بات کو منظور کرتا ہوں کہ آپ دس ہفتہ تک اس بات کے فیصلہ کے لئے احکم الحاکمین کی طرف توجہ کریں تا اگر آپ سچے ہیں تو آپ کی سچائی کا نشان یا کوئی اعلیٰ درجہ کی پیش گوئی جو راست بازوں کو ملتی ہے آپ کو دی جائے۔ ایسا ہی دوسری طرف میں بھی توجہ کروں گا اور مجھے خدا کی طرف سے یقین دلایا گیا ہے کہ اگر آپ نے اس طور سے میرا مقابلہ کیا تو میری فتح ہوگی میری اس تحریر کے مخاطب مولوی محی الدین عبدالرحمٰن صاحب لکھو والے اور میاں عبدالحق صاحب غزنوی اور مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی اور مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی اور مولوی عبدالجبار صاحب غزنوی (امرتسری) اور مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی ہیں اور باقی انہیں کے زیر اثر آجائیں گے (ازالہ اوہام طبع پنجم ص ۲۶۹)

**مولوی محمد حسین کی طرف سے چیلنج کا دندان شکن جواب**

اس کے جواب میں مولوی محمد حسین صاحب مرحوم بٹالوی نے اپنے ماہوار رسالہ "اشاعۃ السنۃ" میں لکھا "قادیانی صاحب! پہلے آپ خود ہی اپنا کوئی نشان دکھائیں کسی کوڑھی کو اچھا کر دیں۔ یا کسی کانے کو دوسری آنکھ دیں۔ یا لکڑی کا سانپ بنا دیں یا آسمان سے من و سلویٰ یا مائدہ اتروائیں۔ یا جلتی آگ میں کود پڑیں اور بچ جائیں۔ یا کسی خشک درخت کو ہرا کر دکھائیں۔ یا ایسا ہی کوئی اور نشان جو انبیاء اور اولیاء سے ظاہر ہوا ہو۔ اور اگر یہ عذر ہو کہ ایسے نشان دکھانا قانون قدرت کے خلاف ہے چنانچہ حال ہی میں آپ نے جموں کے ایک مشہور ڈاکٹر صاحب کو یہی جواب دے کر ٹلا یا ہے تو یہ عذر فضول اور گریز کا ایک حیلہ ہے یہ عذر انہی لوگوں کے سامنے چل سکتا ہے جو اپنے خیالی نیچر یا قانون قدرت کے پھندے میں پھنسے ہوئے ہیں مسلمان ایسے عذروں کو تار عنکبوت سے بھی زیادہ کمزور جانتے ہیں۔ آپ اس کے تصفیہ کے لئے پہلے ہم سے بحث کرلیں۔ اگر ہم نے آپ پر ثابت کر دیا کہ ایسے نشان دکھانا قانون قدرت کے خلاف نہیں اور اس کا ثبوت آپ ہی کی کتابوں سے نکال دیا تو پھر آپ کو ایسے نشان دکھانا لازم ہوگا۔" (اشاعۃ السنۃ جلد ۱۴ ص ۵۰) اس جواب کے شائع ہونے پر مرزائی در و دیوار پر سناٹا چھا گیا۔ اگر الہامی صاحب طبیعت کے غیور ہوتے تو اس موقع پر خاموش رہنا گناہ سمجھتے لیکن انہوں نے اپنی عافیت اسی میں دیکھی کہ معاملہ کو رفت گزشت سمجھ لیں۔

## باب ۶۵۔ ایک صوفی صاحب کی طرف سے قادیانی چیلنج کا کلہ توڑ جواب

آپ حضرات نے گزشتہ باب میں پڑھا کہ الہامی صاحب نے کتاب "ازالہ اوہام" طبع پنجم صفحہ ۲۶۹ میں چند علماء سے دس ہفتہ تک نشان صدق مانگا تھا اور ان کے مقابلہ میں خود بھی نشان دکھلانے کا وعدہ کیا تھا۔

**صوفی صاحب کا وعدۂ کرامت نمائی**

کسی صاحب نے "ازالہ اوہام" میں یہ چیلنج پڑھ کر ایک صوفی صاحب کو جا دکھایا انہوں نے کہا مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کو لکھ دو کہ وہ "اشاعۃ السنۃ" میں شائع کر دیں کہ اگر مرزا کو درگاہ خداوندی میں اپنے مقبول ہونے اور علمائے اسلام کے مردود ہونے کا زعم ہے تو اس کو واجب ہے کہ کوئی ایسی کرامت دکھلائے جو اس کے دعویٰ کی مصدق ہو۔ کرامت ایسی ہونی چاہیئے جس کو روئے زمین کے ذی علم اور طبعی و فلاسفر بھی کرامت تسلیم کرلیں اور دکھانے سے پہلے یہ ضروری شرط ہے کہ اس کے جزوی و کلی حالات ایسی وضاحت سے مشتہر کئے جائیں کہ عام و خاص جاہل و عالم ہر شخص اس کی کیفیت اور صورت واقعہ اچھی طرح سمجھ

ے حتیٰ کہ سمجھنے اور دیکھنے میں اس کی کیفیت کے اندر کسی کو اختلاف نہ ہو۔ اگر مرزا اس شرط کے ساتھ کوئی آسمانی کرامت و نشان
س ہفتہ ہی میں دکھلا دے تو اس کی بڑی نوازش ہوگی اور اگر اس میعاد کے اندر ایسی کرامت دکھلانے سے عاجز آجائے تو اس کے
عتراف عجز کے بعد انشاء اللہ العزیز میں وہی کرامت اور آسمانی نشان جو مرزا طلب کرے گا دس کے بجائے پانچ ہی ہفتہ کے اندر دکھا دوں
گا۔ اور ایسا آسمانی نشان دیکھنے کے بعد مرزا پر صرف یہ واجب ہوگا کہ وہ اپنے مبتدعانہ عقاید سے توبہ کرے گا اور توبہ نامہ شائع کردے گا۔"
مولوی محمد حسین صاحب نے اپنے ماہوار رسالہ "اشاعۃ السنۃ" میں صوفی صاحب کا یہ پیغام درج کر کے اخیر میں لکھا کہ میں نے بالفعل صوفی صاحب
کا نام قلم انداز کر دیا ہے۔ اُن کا نام اور پتہ اُس وقت شائع کیا جائیگا جب قادیانی صاحب اس شرط سے نشان دکھلانا یا دیکھنا منظور
کر کے کسی اخبار میں اس کا اعلان کر دیں گے اگر پہلے سے ان کا نام مشتہر کیا جائے تو قادیانی صاحب ان میں کسی قسم کی جرح نکال کر
ٹال مٹول شروع کر دیں گے جیسے کہ ان کی قدیم عادت ہے ہم ان کی حکمت عملیوں سے خوب واقف ہیں۔

**میر عباس علی لدھیانوی کی طرف سے یاد دہانی**

جب مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کے رسالہ "اشاعۃ السنۃ" میں صوفی صاحب کا پیغام شائع ہوا تو لوگ بہت دن تک یہ معلوم کرنے کے مشتاق رہے کہ مرزا صاحب مرد میدان بن کر مقابلہ پر آتے
ہیں یا نہیں؟ لیکن جب مرزائے قادیاں نے بہت دن تک کروٹ نہ بدلی تو میر عباس علی صاحب لدھیانوی نے مرزا صاحب کے نام
یہ رقعہ لکھ کر یاد دہانی کی۔ "از جانب عباس علی بخدمت مرزا غلام احمد قادیانی۔ عرض ہے کہ جواب "فیصلہ آسمانی" مندرجہ اشاعۃ السنۃ
صفحہ ۱۵ جو ایک صوفی صاحب بالمقابل آپ کے وعدے کے کرامت دیکھنے یا دکھلانے کی درخواست کرتے ہیں بھیج کر التماس ہے
کہ آپ کو اس میں جو کچھ منظور ہو تحریر فرما دیں تاکہ اس کے موافق عمل درآمد کیا جائے اور مضمون صفحہ ۱۵ بغور ملاحظہ ہو کر فریق ثانی آپ
عاجز ہونے پر کام شروع کر دے گا۔ (الراقم عباس علی از لدھیانہ ۶ مئی ۱۸۹۲ء)

**نام نہاد فیصلہ آسمانی کے تصفیہ کا اعادہ**

مرزا صاحب نے اس رقعہ کے جواب میں مردانہ وار آمادگی ظاہر کرنے کی بجا[ئے] ... اپنا پیچھا
چھڑا کر جان بچانے کی کوشش کی۔ "امابعد بخدمت میر عباس [علی] ... [بعد السلام] ... الرد حقیقت کوئی
صوفی صاحب اس عاجز کے مقابلہ پر اُٹھے ہیں اور جو کچھ "فیصلہ آسمانی" میں اس عاجز نے ... ہیں کرکے تصفیہ حق اور باطل کا
چاہتے ہیں تو سب سے پہلے لازم ہے کہ وہ چوروں کی طرح کارروائی نہ کریں ... باہر نکالیں اور مرد میدان بن کر ایک
اشتہار دیں اسی اشتہار میں بتصریح اپنا نام لکھیں اور اپنا دعویٰ بالمقابل ظاہر فرمائیں اور پھر اس طرز پر چلیں جس طرز پر اس عاجز نے
"فیصلہ آسمانی" میں تصفیہ چاہا ہے اگر وہ طرز منظور نہ ہو تو فریقین میں ثالث مقرر ہو جائیں جو کچھ وہ ثالث حسب ہدایت اللہ و رسول کے
روحانی آزمائش کا طریق پیش کریں وہی منظور کیا جائے چوروں، نامردوں اور مخنثوں کی طرح کارروائی کرنا کسی صوفی صافی کا کام نہیں ہے
جبکہ اس عاجز نے علانیہ اپنی طرف سے دو ہزار جلد "فیصلہ آسمانی" کی چھپوا کر اسی غرض سے تقسیم کی ہیں تاکہ اگر اس فرقہ مکفرہ میں کوئی صوفی اور اہل
صلاح موجود ہے تو میدان میں باہر آجائے۔ تو پھر برقعہ کے اندر بولنا کس بات پر دلالت کر رہا ہے کیا یہ شخص مرد ہے یا عورت جو اپنے تئیں صوفی
کے نام سے ظاہر کرتا ہے۔ (الراقم غلام احمد ۷ مئی ۱۸۹۲ء)

**میر عباس علی کی طرف سے جواب الجواب**

اس کے جواب میں میر عباس علی صاحب نے لکھا "بعد الحمد والصلوٰۃ بخدمت مرزا غلام احمد صاحب۔
آپ کا عنایت نامہ مورخہ ۷ مئی میرے نیاز نامہ کے جواب میں وارد ہوا۔ اسے اول سے آخر تک پڑھ کر

سخت افسوس ہوا کہ آپ نے دانستہ ٹلانے کے واسطے "سوال از آسمان جواب از ریسمان" کے موافق عمل کر کے بچنا چاہا ہے۔ اصل مطلب تو آپ نے چھوڑ دیا یعنی آزمائش کے واسطے وقت اور مقام مقرر نہیں کیا بلکہ پھر آپ نے اپنی عادت قدیمہ کے مطابق کاغذی گھوڑے دوڑانے شروع کر دیئے جناب من جس طرح آپ نے "فیصلہ آسمانی" میں لکھا تھا اسی طرح "اشاعۃ السنہ" میں ان صوفی صاحب نے جواب ترکی بہ ترکی شائع کر دیا ہے۔ آپ کو تو غیرت کر کے بلا تحریک دیگرے خود ہی طیار ہو جانا چاہیئے تھا۔ برعکس اس کے تحریک کرنے پر بھی آپ بہانہ کرتے ہیں اور ٹلاتے ہیں۔ صوفی صاحب نے خود قصداً اپنا نام پوشیدہ نہیں رکھا بلکہ مولوی محمد حسین صاحب نے کسی مصلحت سے ظاہر نہیں کیا۔ ناحق آپ نے کلمات گستاخانہ صوفی صاحب کی نسبت لکھ کر ارتکاب عصیاں کیا۔ سو آپ کو اس سے کیا بحث ہے؟ آپ کو تو اپنے دعوے کے موافق طیار رہنا چاہیئے۔ مولوی محمد حسین صاحب خود ذمہ دار ہیں فوراً مقابلہ پر موجود کر دیں گے لہذا اب آپ ٹلائیں نہیں۔ مرد میدان بنیئے اور صاف لکھیئے کہ فلاں وقت اور فلاں جگہ پر موجود ہو کر آزمائش و اظہار کرامت متدعویہ شروع کیا جائیگا اور یہ عاجز بصد عجز و نیاز عرض کرتا ہے کہ اگر آپ اپنے دعوے میں سچے ہو تو حیلہ بہانہ کیوں کرتے ہو؟ میدان میں آؤ دیکھو یا دکھاؤ۔ صاف باطن لوگ دغل باز نہیں ہوتے حیلہ بہانہ نہیں کیا کرتے۔ کیا آسمانی برکات والے حضرات بیٹیاں مقرر کیا کرتے ہیں؟ یا رجسٹر کھلوایا کرتے ہیں؟ اس قسم کی کارروائی صرف دھوکا دینا اور دفع الوقتی پر مبنی ہے۔ افسوس صد افسوس۔ اللہ سے ڈرو۔ قیامت پیش نظر رکھو ایسی پیری مریدی پر خاک ڈالو (عریضہ نیاز میر عباس علی از لدھیانہ روز دوشنبہ ۹ مئی ۱۸۹۲ء)

**میدان مقابلہ سے مرزا صاحب کی شان دار پسپائی**

مرزا صاحب لوگوں کے غیرت دلانے کی پروا نہیں کیا کرتے تھے کیونکہ ان کا مطمح نظر یہ تھا کہ مبارزت خواہوں کو ہمیشہ شرطوں ہی کی بھول بھلیوں میں الجھائے رکھیں۔ مقابلہ مبارزہ کی حتی الامکان نوبت نہ آئے اور گھر بیٹھے ہی خوش اعتقاد دام افتادوں کے سامنے اپنی عظمت و برتری کی ڈینگیں مارتے رہیں۔ ورنہ کوئی وجہ نہ تھی کہ الہامی صاحب اتنی غیرت دلانے کے باوجود مقابلہ پر آمادہ نہ ہوتے لیکن خانہ ساز مسیح صاحب نے حسب معمول اب کی مرتبہ بھی مقابلہ پر فرار کو ترجیح دی اور باوجودیکہ میر صاحب نے صاف لکھ دیا تھا کہ مولوی محمد حسین صوفی صاحب کو مقابلہ پر لانے کے لئے خود ذمہ دار ہیں لیکن الہامی صاحب نے مکرر سہ کرر یہی رٹ لگائی کہ صوفی پردے سے باہر کیوں نہیں آتا۔ تاہم اس مطالبہ کے بعد مرزا صاحب کو خیال آیا کہ فریق مقابل کہیں سچ مچ صوفی صاحب کو مقابلہ پر نہ لا کھڑا کرے اس لئے چٹھی کے اخیر میں یہ لکھ کر اپنی شان دار پسپائی پر مہر تصدیق ثبت کر دی کہ "مکرر واضح رہے کہ اب اتمام حجت کر دیا گیا آیندہ ہماری طرف ایسی پر تعصب تحریریں ہرگز ارسال نہ کریں۔ جب یہ تحریریں چھپ جائیں گی تو منصف لوگ خود معلوم کر لیں گے کہ کس کی بات انصاف پر مبنی ہے (مرزا غلام احمد ۹ مئی ۱۸۹۲ء)

**کرامت نمائی مرزا صاحب کے بس کا روگ نہیں تھا**

مولوی محمد حسین مرحوم بٹالوی نے اپنے رسالہ "اشاعۃ السنہ" میں لکھا کہ قادیانی کے ہاتھ سے کسی آسمانی نشان کا ظاہر ہونا ایسا ہی ناممکن ہے جیسا سوئی کے سوراخ میں سے اونٹ کا نکل جانا عادتاً ناممکن ہے کیونکہ آسمانی نشان بجز اہل اسلام کے کوئی نہیں دکھا سکتا اور یہ حقیقت باتفاق جمہور علمائے ہندوستان مسلم ہے کہ قادیانی مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے پس اس کا آسمانی نشان دکھانا بالکل ناممکن ہے اگر اس کو آسمانی نشان دکھانے کی قدرت ہوتی تو وہ آج تک لاکھوں کروڑوں ہندوؤں اور عیسائیوں کو مسلمان کر لیتا اور نہیں تو ڈاکٹر جگن ناتھ ملازم ریاست جموں جیسے مدعیان تسلیم و تصدیق کو ہی کوئی نشان دکھا کر دائرہ اسلام میں لے آتا لیکن اس سے آج تک ایسا نہ ہو سکا یہ اس بات کی بین دلیل ہے کہ آسمانی نشان اس کے بس کا روگ نہیں۔ اس کے پاس جو کچھ ہے وہ محض لفاظی اور افترا پردازی ہے۔

# باب ۶۶ شاہ نعمت اللہؒ کی پیشین گوئی میں مفید مطلب قطع برید

جو شخص کسی مذہبی فرقہ کا مقتدا ہو۔ اسے تقویٰ اور دیانت کی راہ سے نہیں تو کم ازکم اس خیال سے ہی منہیات سے باز رہنے کی ضرورت ہے کہ مبادا اس کے پیرو بدگمان ہو جائیں لیکن رئیس قادیاں کے "خوش عقیدہ" پیرو سب کچھ دیکھنے سننے کے باوجود اپنی جبین نیاز ان کے آستانۂ الحاد پر رکھ دیتے تھے اور نفرین کی بجائے ہر وقت تائید و نصرت کے لئے کمر بستہ رہتے تھے یہی وجہ تھی کہ مرزا صاحب کے لئے ہر قسم کی بے اعتدالیوں کا ارتکاب آسان ہو گیا تھا۔ رسالہ "نشان آسمانی" میں امامی صاحب نے جو حرکت کی وہ بطور مثال پیش کی جاتی ہے۔

## اپنی مہدویت کے ثبوت میں ایک مخترع شہادت

دعوٰی کے لئے دلیل کی ضرورت ہے۔ انبیاء کرام علیہم السلام اپنے دعوٰی کی تصدیق کے لئے معجزے پیش کیا کرتے تھے لیکن چونکہ رئیس قادیاں کو تائید ربانی حاصل نہ تھی اور باوجود بڑی بڑی ترانیوں اور خود ستائیوں کے اپنے دعووں کی تائید میں کوئی بیرونی شہادت پیش نہیں کر سکتے تھے اس لئے ان کے تقدس کا سارا جمع خرچ اور سخن ترانیوں پر تھا۔ ایک مرتبہ ان کو شوق چرایا کہ اپنے مہدی ہونے کی کوئی بیرونی شہادت پیش کریں۔ اس کوشش میں ۱۸۹۲ء میں "نشانِ آسمانی" کے نام سے ایک رسالہ شائع کیا جس میں اپنے مہدی آخر الزمان ہونے کے ثبوت میں شاہ نعمت اللہ کرمانیؒ کا قصیدہ پیش کیا اور اس کے سرورق پر لکھا "الحمد للہ والمنہ کہ رسالہ شافیہ کافیہ جو مخالفوں پر حجت اللہ اور موافقوں کے لئے موجب زیادتِ ایمان و عرفان ہے"۔ اسی کے ساتھ حسب ذیل قطعہ بھی بطور چیلنج اسی ٹائیٹل پیج پر بحروف جلی:...

این است نشانِ آسمانی — مثلش بنما اگر توانی
یا صوفیٔ خویش را بروں آر — یا توبہ بکن زبدگمانی

## شاہ نعمت اللہ کے قصیدہ میں اختلافات

شاہ نعمت اللہؒ ایک بلند پایہ صوفی گزرے ہیں [illegible] پیدا ہوئے اور ۸۳۴ھ میں بمقام ماہان جو کرمان کے مضافات میں ہے وفات پائی [illegible] تالیف میں ایک قصیدہ جس میں انہوں نے حضرت مہدی علیہ السلام کے ظہور اور مستقبل کے بعض دوسرے اہم واقعات کے متعلق بر سبیل کنایات کچھ پیشین گوئیاں کی ہیں بہت مشہور ہے۔ یہ قصیدہ غیر مطبوعہ ہونے کی وجہ سے اس درجہ کمیاب تھا کہ ہندوستان بھر میں اس کے چار ہی پانچ نسخے پائے جاتے تھے اور پھر یہ جو چند نسخے تھے ان میں بھی کسی قدر اختلاف تھا۔ ان اختلافات کی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ صدیوں تک قلمی نسخوں کی نقل در نقل ہوتے ہوتے کچھ نہ کچھ تبدیلیاں ہو جاتی رہیں۔ شاہ صاحب نے ان اشعار میں حضرت مہدی علیہ السلام کے ظہور کا سال بھی حروف ابجد میں بتایا ہے لیکن بدقسمتی سے قصیدہ کے مختلف نسخوں میں یہ حروف ابجد بھی مختلف ہیں اس وجہ سے کسی صحیح نتیجہ تک پہنچنا مشکل ہے ممکن ہے کہ بعض مدعیان مہدویت اور ان کے پیرو ہی ان اختلافات کے اصل ذمہ دار ہوں اور وہی اپنی سنہری روپہلی مصلحتوں کی بنا پر ان میں تغیر و تبدل کرتے رہے ہوں۔

## قصیدہ کا مصداق بننے کے لئے لفظ محمد کو احمد سے بدل دیا

جس طرح بعض دوسرے مدعیان مہدویت اس قصیدہ کو اپنا آلۂ کار براری بناتے رہے ہیں اسی طرح مرزا صاحب نے بھی اس سے ناجائز فایدہ اٹھانا چاہا اور اس غرض

کے لئے تحریف و تبدیل کے کند ہتھیار دل سے اس کا حلیہ بگاڑا لیکن فرق یہ ہے کہ قادیانی صاحب نے جس شدّ و مدّ سے اس قصیدہ پر دستِ شفقت دراز کیا اتنا ان کے پیش روؤں میں سے کسی سے نہ بن پڑا تھا مرزا صاحب نے نہ صرف اشعار کی ترتیب میں ہیر پھیر کیا اور بعض الفاظ و تراکیب کو مقدم و مؤخر کر دیا بلکہ حضرت مہدی علیہ السلام کے اسم گرامی میں بھی تحریف کر دی۔ ہر شخص جانتا ہے کہ حضرت مہدی علیہ السلام کا نام نامی محمد بن عبداللہ ہو گا۔ چنانچہ حضرت مخبر صادق صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔

عن عبد الله بن مسعودؓ قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لَا تَذْهَبُ الدُّنْيَا حَتّٰى يَمْلِكَ الْعَرَبَ رَجُلٌ مِنْ اَهْلِ بَيْتِيْ يُوَاطِئُ اِسْمُهٗ اسْمِيْ رواه الترمذي وابوداود وفي رواية له لَوْ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدُّنْيَا اِلَّا يَوْمٌ لَطَوَّلَ اللّٰهُ ذٰلِكَ الْيَوْمَ حَتّٰى يَبْعَثَ اللّٰهُ فِيْهِ رَجُلًا مِنِّيْ اَوْ مِنْ اَهْلِ بَيْتِيْ يُوَاطِئُ اِسْمُهٗ اسْمِيْ وَاسْمُ اَبِيْهِ اِسْمَ اَبِيْ يَمْلَاُ الْاَرْضَ قِسْطًا وَّعَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ ظُلْمًا وَّجَوْرًا وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْمَهْدِيُّ مِنْ عِتْرَتِيْ مِنْ اَوْلَادِ فَاطِمَةَ رواه ابوداود (مشکوٰۃ)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضؓ سے مروی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دنیا کا اس وقت تک خاتمہ نہ ہو گا جب تک میرے اہل بیت میں سے ایک شخص عرب کا مالک نہ ہو لے اس کا نام میرے نام کے مطابق ہو گا اس حدیث کو ترمذی اور ابوداؤد نے روایت کیا اور ابوداؤد کی ایک روایت میں سرور کون و مکان صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر (بالفرض) دنیا کے اختتام میں صرف ایک دن باقی رہ گیا ہو گا تو بھی حق تعالیٰ اس دن کو طویل کر کے میرے اہلبیت میں سے ایک شخص کو مبعوث کرے گا جن کا نام میرے نام (محمدؐ) اور ان کے والد کا نام میرے والد (عبداللہ) کے اسم گرامی سے موافقت رکھتا ہو گا۔ وہ روئے زمین کو عدل و انصاف سے اس طرح بھر دے گا جس طرح اس سے پیشتر ظلم و جور سے بھری ہو گی اور حضرت ام سلمہ رضؓ سے روایت ہے کہ سرور انبیا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مہدی میری عترت سے یعنی فاطمہؓ کی اولاد میں سے ہوں گے۔" اس حدیث کو محدث ابوداؤد نے روایت کیا۔

شاہ نعمت اللہ کے قصیدہ میں بھی حدیث نبویہ کے مطابق حضرت مہدی علیہ السلام کا نام نامی محمد ہی مذکور ہے چنانچہ پروفیسر براؤن نے تاریخ ادبیات ایران میں جہاں یہ قصیدہ نقل کیا ہے یہ شعر یوں درج کیا ہے ؎

میم حا میم دال می‌خوانم　　نام او نامداری بینم

خواجہ عبدالغنی صاحب تتلوی کے پاس اس قصیدہ کا جو نسخہ ہے اس میں یہ شعر یوں درج ہے۔

میم و حے میم دال می‌خوانم　　نام او نامداری بینم

غرض دونوں نسخے محمد نام میں متفق ہیں ــ لیکن قادیاں کے الہامی صاحب نے اپنے آپ کو اس بشارت کا مصداق ثابت کرنے کے لئے اس شعر کو یوں بدل دیا ؎　　اح م و دال می‌خوانم　　نام او نامداری بینم

اور اس کی شرح یوں کی کہ کشفی طور پر مجھے معلوم ہوا ہے کہ نام اس امام کا احمد ہو گا" (نشان آسمانی مؤلفہ مرزا غلام احمد ص ۱۵)

مرزائیوں کے "سلطان القلم" نے تحریف تو کی لیکن تحریف و تصرف کے لئے بھی سلیقہ درکار ہے۔ الہامی صاحب اس ردّ و بدل کے وقت اتنا بھی احساس نہ کر سکے کہ اس سے شعر کا وزن درست نہ رہے گا اور اپنی کم سوادی سے میم اور الف کو ہم وزن سمجھ لیا جب الہامی صاحب پر اس تحریف و تبدیل کا الزام لگایا جاتا ہے تو مرزائی لوگ اپنے مقتدا کی طرف سے کچھ لنگڑی سی صفائی پیش

جب تک تم ہمارے علماء کو قائل نہ کر دو"۔ آخری دعوت کے بعد مرزا صاحب نے کہا اچھا تم اپنے کسی مولوی کو بلا لو۔

ان ایام میں مولوی غلام دستگیر صاحب قصوری علمائے پنجاب میں ایک ممتاز حیثیت رکھتے تھے اور ان کا داماد چھاؤنی فیروزپور میں ایک سربرآوردہ تاجر تھا۔ رئیس فیروزپور نے مولوی غلام دستگیر صاحب کے داماد سے کہا کہ مولوی صاحب کو اس کی اطلاع کرو کہ مرزا غلام احمد نے اپنے مقابلہ میں کسی مسلمان عالم کو طلب کیا ہے۔ مولوی صاحب کے پاس پیغام بھیجا گیا۔ انہوں نے کہلا بھیجا کہ کوئی قریبی تاریخ مقرر کر کے مجھے اطلاع دو چنانچہ اتوار کا دن مقرر ہوا اور مطبع صدیقی فیروزپور میں اس مناظرہ کے اشتہار چھپ کر بڑی تعداد میں تقسیم ہوئے۔ مقام مناظرہ مسجد مولوی غلام نبی قرار پایا۔ مولوی غلام دستگیر صاحب تاریخ مناظرہ سے ایک دن پہلے کتابیں لے کر فیروزپور پہنچ گئے اور وقت معہود میں مسجد مولوی غلام نبی کے صحن کی ایک جانب کتابوں کا ڈھیر لگا کر جا مقیم ہوئے لیکن الہامی صاحب وقت مقررہ پر مسجد مولوی غلام نبی میں تشریف فرما نہ ہوئے۔ آخر عمائد چھاؤنی فیروزپور مرزا صاحب کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض پیرا ہوئے حضرت والا! آپ کی خواہش کے موجب ہمارا ایک عالم مقام مناظرہ میں پہنچ کر آپ کا انتظار کر رہا ہے جلد تشریف لے چلئے۔ مرزا صاحب نے حیلے حوالے شروع کئے اور رؤسا کو بے نیل مرام واپس آنا پڑا۔ آخر مولوی غلام دستگیر کی تحریک سے وہ لوگ دوبارہ سہ بارہ گئے لیکن الہامی صاحب مقابلہ پر کسی طرح رضامند نہ ہوئے۔ تیسری مرتبہ جب زیادہ اصرار ہوا تو فرمانے لگے "مجھے الہام ہوا ہے کہ آج کل کے مولویوں سے مباحثہ کرنا لاحاصل ہے"۔ لیکن عمائد چھاؤنی نے کسی طرح ان کی جان نہ چھوڑی۔ آخر جب مسیح موعود صاحب نے دیکھا کہ یہ لوگ تو گلے کا ہار ہو گئے ہیں تو فرمانے لگے کہ میں فیروزپور جیسی چھوٹی جگہ میں بحث کرنا مناسب نہیں خیال کرتا البتہ اگر تمہاری خواہش ہو تو کسی مرکزی مقام مثلاً لاہور میں مناظرہ کرنے کو طیار ہوں۔ مسلم عمائد نے کہا اچھا آپ لاہور ہی میں مناظرہ کیجئے لیکن کیجئے ضرور کیونکہ ہمیں آپ کو بر سر مقابلہ دیکھنے کا بڑا اشتیاق ہے۔ آخر موچی دروازہ لاہور کی مسجد چینیاں والی میں بتاریخ ۲۵ دسمبر ۱۸۹۲ء مناظرہ قرار پایا۔ مسلمانوں کی طرف سے اس مناظرہ کے متعلق برابر اعلان ہوتے رہے۔ آخر مولوی غلام دستگیر صاحب کتابیں لے کر تاریخ معین پر مناظرہ گاہ میں پہنچ گئے۔ قصور، فیروزپور اور پنجاب کے دوسرے اضلاع کے بھی ہزارہا آدمی مناظرہ دیکھنے کے لئے لاہور آ موجود ہوئے لیکن الہامی صاحب نے لاہور آنا پسند نہ فرمایا۔ مولوی غلام دستگیر صاحب پانچ چھ دن تک مرزا صاحب کے انتظار میں لاہور میں مقیم رہے۔ قادیانی صاحب نہ خود آئے نہ کسی کو اپنی طرف سے نمائندہ بنا کر بھیجا اور نہ تار اور رجسٹری شدہ خط کا کوئی جواب دیا۔ ناچار مولوی صاحب قصور واپس چلے گئے۔ یہ واقعات مولوی قمر الدین صاحب خطیب مسجد جامع زیرہ آباد نے خاکسار راقم الحروف سے بیان کئے تھے جو ان ایام میں مطبع صدیقی فیروزپور کے مہتمم تھے۔

مرزا صاحب کی تحریر سے ثابت ہوتا ہے کہ قادیانی صاحب نے اس کے بعد ۱۵ جون ۱۸۹۳ء کو پھر لاہور ہی میں مولوی غلام دستگیر صاحب سے مناظرہ کرنا منظور فرمایا چنانچہ ایک چٹھی میں منشی رستم علی کورٹ انسپکٹر کو لکھا کہ (مولوی) عبد الحق (غزنوی) نے بدست منشی محمد یعقوب صاحب ایک خط اس مضمون کا لکھا ہے کہ اس وقت تم عیسائیوں سے مباحثہ کر رہے ہو اس لئے میں مباہلہ مناسب نہیں سمجھتا جس وقت لاہور میں مولوی غلام دستگیر سے بحث ہو گی اس وقت مباہلہ کر دوں گا"۔ لیکن اس کے جواب میں لکھا گیا کہ جو شخص ہم میں سے مباہلہ سے اعراض کرے اور تاریخ مقررہ پر مقام مباہلہ میں حاضر نہ آوے اس پر خدائے تعالیٰ کی لعنت ہو۔" (مکتوبات احمدیہ جلد ۵ نمبر ۳ ص ۱۲۱) اور ذی قعدہ ۱۳۱۰ھ کی چٹھی میں جو مولوی عبد الحق غزنوی کو بھیجی تھی مرزا جی نے لکھا کہ میں ۱۵ جون ۱۸۹۲ء کے مباحثہ میں لاہور نہیں جاؤں گا بلکہ میری طرف سے اخویم حضرت حکیم نور الدین صاحب یا حضرت مولوی سید محمد احسن صاحب بحث کرنے جائیں گے" (تاریخ مرزا ص ۳۶) لیکن نہ تو حضرت مسیح موعود کو مولانا غلام دستگیر کی طرف نظر اٹھا کر دیکھنے کی ہمت ہوئی۔ نہ اخویم حضرت حکیم نور الدین صاحب ہی نے لاہور کا رخ کیا اور نہ حضرت مولوی سید محمد احسن صاحب ہی نے بحث کے لئے لاہور آنے کی جرأت کی۔ بغرض لاہور کے مرزائی نہایت محجوب اور شرمسار ہوئے بعض مسلمانان لاہور نے ان سے کہا کیا ہم نہیں کہتے تھے کہ ؎

بہت جلد ہو جائے گا آشکارا ۔۔۔ کہ جگنو کو سمجھے ہو تم اک شرارا

ختم شد جلد اول

# ائمۂ تلبیس یا غارتگرانِ ایمان

## (مؤلفہ خاکسار ابو القاسم رفیق دلاوری)

گزشتہ تیرہ صدیوں میں جعلی خداؤں خانہ ساز نبیوں خود ساختہ مسیحوں اور جھوٹے مہدیوں نے عالم اسلام میں جو ہلچل ڈا[ل]
بہت کم حضرات واقف ہوں گے یہی وہ طائفہ ہے جس کے متعلق حضرت مخبر صادق صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا اِنَّمَا اَخَافُ
الْاَئِمَّةَ الْمُضِلِّيْنَ (مجھے اپنی امت کے حق میں گمراہ کرنے والے پیشواؤں کا بڑا کھٹکا ہے) ان ائمہ ضلالت میں سے بعض تو
زمان بنیے کے ارمان پورے کرسکے لیکن بعض ایسے کامیاب تھے جو اپنے جھوٹے دعووں کی بدولت خاکِ مذلت سے اٹھکر آسمانِ عزت پر
اور اولاد کو تخت سلطنت پر بٹھا گئے۔ گو ان دزدانِ قافلۂ ایمانی کی شر انگیز یاں سخت روح فرسا ہیں تاہم ان کو تاریخ اسلام میں خاص اہمیت حاصل
ائمہ ضلالت و تلبیس کی اغوا کوشیاں یکساں اور ہم رنگ ہوتی ہیں اس لئے یہ کتاب مسلمانوں کو نت نئے دجالوں کی صید افگنیوں سے محف[وظ]
رکھنے کی کفیل ہے ضخامت ۲۰×۲۶ کے ۵۰۳ صفحات پر مشتمل ہے قیمت ڈھائی روپے محصول ڈاک نو آنے چند آراء کا خلاصہ ملاحظہ ہو

### روزنامۂ "زمیندار" لاہور

### اردو زبان کو "ائمۂ تلبیس" کی اشاعت پر فخر ہے

جریدہ "زمیندار" رقمطراز ہے: "کتاب ائمہ تلبیس کی دو حیثیتیں ہیں۔ اول علمی اور تاریخی، دوم تبلیغی اور کلامی پہلی حیثیت کے اعتبار سے یہ کت[اب]
میں سب سے پہلی اور مفصل کوشش ہے جس میں تاریخی لحاظ سے مدعیان کاذب کے حالات اس شرح و بسط سے بیان کئے گئے ہیں کہ زبان اردو کو
پر بجا طور پر فخر ہونا چاہیئے تبلیغی حیثیت سے یہ کتاب اس لئے مفید ہے کہ جس طرح ائمہ ہدایت و داعیان حق کے معاملات یکساں اور یک رنگ
اسی طرح ائمہ ضلالت و تلبیس کا معاملہ ہے کہ ان کے شر و فساد کی علامات بھی ایک دوسرے سے مماثل ہوتی ہیں قیمت ڈھائی روپے ہے جو
کتاب کے لئے مناسب بلکہ کم ہے۔ (زمیندار مورخہ ۱۰ فروری ۱۹۳۶ء)

### روزنامۂ "احسان" لاہور

### "ائمۂ تلبیس" بہت قابل قدر کارنامہ ہے

روزنامۂ احسان لکھتا ہے: "رئیس قادیان" کے مصنف جناب ابو القاسم رفیق دلاوری نے "ائمہ تلبیس" کے نام سے دنیائے عقاید کی اصلا[ح کا]
بہت قابل قدر کارنامہ انجام دیا ہے۔ عصر حاضرہ میں جبکہ مسیحیت الوہیت مہدویت وغیرہ کی قبیل کے دعوے کرکے دنیا کو لوٹنا ایک قسم کا فن[...]
"ائمہ تلبیس" کی اشاعت پڑھنے والوں کے لئے بہت دیدہ کشا بنیدہ اور بصیرت افروز ثابت ہوگی۔ کتاب جس قدر مفید ہے اسی قدر دلچسپ بھی

پڑھنے کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ پڑھنے والا جان لیتا ہے کہ دجل و کذب کا جال بچھانے میں مرزائے قادیاں کو جو معمولی سی کامیابی ہوئی وہ ایسے دوسرے مدعیوں کے مقابلہ میں جو پہلے ہو گزرے ہیں عُشرِ عشیر کی حیثیت بھی نہیں رکھتی۔ کتابت و طباعت اور کاغذ عمدہ ہیں۔ "احسان" ۱۲ فروری ۱۹۳۷ء)

## شیخ الجامعہ مولانا غلام محمد صاحب گھوٹوی

### "ائمۂ تلبیس" دورِ حاضر کی بہترین تصنیف ہے

افضل اجل اعلم علمائے پنجاب جناب مولانا غلام محمد صاحب گھوٹوی شیخ الجامعہ بہاولپور رقم فرماتے ہیں: "باوجودیکہ میں نے مطالعۂ کتب ترک کر دیا تھا کتاب "ائمۂ تلبیس" اتنی دلچسپ ہے کہ میں نے اس کے مطالعہ کیے بغیر آرام و سکون نہیں پایا۔ یہ کتاب پیاسے کے لئے پانی کا حکم رکھتی ہے۔ سب سے زیادہ لطف آور یہ بات ہے کہ حضور آقائے کائنات فخرِ موجودات علیہ الصلوات والتسلیمات کا ذکرِ خیر جہاں کہیں آیا ہے محبت و عشق کا ایک چشمہ اُبل پڑا ہے۔ الغرض کتاب "ائمۂ تلبیس" دورِ حاضر کی بہترین تصنیف ہے (واللہ اعلم) اس کتاب کو خریدنا اور پڑھنا، گھر میں رکھنا، لائبریری میں رکھنا اور غیر مستطیع طلباء کو خرید کر دینا بہت بڑا اجر و ثواب کا کام ہے۔

## مولانا عبد القادر صاحب قصوری

### مصنف "ائمۂ تلبیس" تمام مسلمانوں کے شکریہ کا مستحق ہے

ادیبِ پنجاب مولانا عبد القادر صاحب قصوری لکھتے ہیں کہ کتاب "ائمۂ تلبیس" کے متعدد مقامات میری نظر سے گزرے ہیں مصنف نے یہ کتاب لکھ کر وقت کی بہت بڑی ضرورت کو پورا کیا ہے اور اس لحاظ سے وہ تمام مسلمانوں کے شکریہ کے مستحق ہیں اس موضوع پر اس سے پہلے چونکہ کوئی کتاب موجود نہیں اس لئے یقیناً مصنف کو بیسیوں کتابوں اور ہزارہا صفحات کی ورق گردانی اور حالات کے انتخاب اور واقعات و سوانح کی جمع و ترتیب میں بے حد محنت اور کاوش سے کام لینا پڑا ہے۔ کتاب کے دیکھنے سے ثابت ہوتا ہے کہ جس کام کو مولانا رفیق صاحب نے اپنے ذمہ لیا ہے اسے پوری ذمہ داری کے ساتھ سرانجام دینے کی سعی کی ہے اور دعاۃ و مبلغین کے لئے بالخصوص اور عامۃ المسلمین کے لئے بالعموم بہت بڑا سرمایۂ علم و فکر فراہم کر دیا ہے۔ کتاب کی ایک بڑی خوبی یہ ہے کہ مخالفین کے عقاید و اعمال پر نقد و جرح کرتے وقت انصاف و معقولیت کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوٹا کتاب یقیناً اس قابل ہے کہ ہر بہتر کتب خانہ میں جگہ پائے اور مسلمان اس کا مطالعہ کریں۔

## پروفیسر محمود خاں صاحب شیرانی

### اسلامی تاریخ کا ایک اہم پہلو تشنۂ تکمیل تھا جسے "ائمۂ تلبیس" نے پورا کر دیا ہے۔

پروفیسر حافظ محمود خان صاحب شیرانی لکچرر پنجاب یونیورسٹی لاہور رقم فرماتے ہیں کہ میں نے کتاب "ائمۂ تلبیس" کو اکثر مقامات سے پڑھا۔ میرے خیال میں یہ کتاب اسلامی لٹریچر میں ایک بیش بہا اضافہ ہے حقیقت میں اردو زبان کے اندر ہماری قومی تاریخ کا ایک اہم پہلو ہنوز تشنۂ تکمیل تھا جسے مصنف نے یہ کتاب لکھ کر پورا کر دیا ہے۔ اس کتاب میں واقعات پر تبصرہ کرتے ہوئے اس بات کی بھی سچی کوشش کی گئی ہے کہ نونہالانِ قوم کے سامنے اسلامی تعلیمات کے صحیح خد و خال پیش کیے جائیں میرے خیال میں ہر لکھے پڑھے مسلمان کا فرض ہے کہ ان تاریخی نوادر کو زیرِ مطالعہ رکھے۔

## مولانا عبد الحنان صاحب

### "ائمۂ تلبیس" پچاس روپے میں بھی ارزاں ہے

مولانا عبد الحنان صاحب خطیب جامع آسٹریلیا لاہور رقم فرماتے ہیں کہ جھوٹے مدعیوں کے موضوع پر آجتک کوئی کتاب نہیں لکھی گئی تھی حق تعالیٰ "ائمۂ تلبیس"

مصنف کو جزائے خیر دے جس نے ایسی اہم ضرورت کو پورا کیا مصنف نے بلاشبہ اس بیش بہا خدمت کو انجام دے کر جس سے مرزا و کرامت قادیانی تحریک پر بہت بڑا احسان کیا ہے کیونکہ اس کتاب کی اشاعت کے بعد انشاء اللہ العزیز آیندہ نبوت و مسیحیت کے نئے دکانداروں کے لئے بالکل محال ہو جائے گا کہ تقدس کی دکان کھول کر کسی مومن کے متاع ایمان پر ڈاکہ ڈال سکیں۔ اس کتاب کا ہدیہ ڈھائی روپے ہے لیکن یہ تالیف اس قدر اہم دلچسپ تاریخی نوادر کا مخزن اور علمی تحقیقات کا منبع ہے کہ اگر بالفرض اس کی قیمت پچاس روپے ہوتی تو بھی ارزاں تھی پس بصورت موجودہ تو یہ بالکل مفت کے برابر ہے۔

## مولنا ظفر علی خاں صاحب

### "ائمہ تلبیس" ایک گرانمایہ تصنیف ہے

مولنا ظفر علی خاں صاحب ممبر مرکزی اسمبلی فرماتے ہیں کہ جس کو پڑھ کر خفا ہوا ابلیس۔ ہے کتاب ائمہ تلبیس یہ "ائمہ تلبیس" ایک گرانمایہ تصنیف ہے جس میں فاضل مصنف نے ان طاغیت کی تاریخ پوری تحقیق کے ساتھ سپرد قلم کی ہے جنہوں نے مسیلمہ کذاب کے وقت سے لے کر غلام احمد قادیانی کے دور تک امت مسلمہ کی گمراہی کا فرض ادا کیا۔ یہ کتاب نہایت دلچسپ انداز میں لکھی گئی ہے اور پڑھنے والے کی معلومات میں یقیناً بیش بہا اضافہ کرنے والی ہے مسلمانوں کے کسی کتب خانہ کو اس سے خالی نہ ہونا چاہیئے۔

## چودھری افضل حق صاحب

### "ائمہ تلبیس" مشرقی انقلاب پسندوں کی مکمل چہاردہ صد سالہ تاریخ ہے

مجلس احرار اسلام کے نفس ناطقہ جناب چودھری افضل حق صاحب بی اے ممبر پنجاب لیجسلیٹو کونسل فرماتے ہیں:۔

"ائمہ تلبیس" اردو لٹریچر میں ایک بیش بہا اضافہ ہے اس عظیم الشان تصنیف کو اردو کی عام کتابوں پر قیاس نہ کرنا چاہیئے بلکہ یہ کتاب اپنی نوعیت کے اعتبار سے بالکل ممتاز حیثیت رکھتی ہے اس بیش بہا تصنیف میں اُن تمام تحریکات کا مفصل تذکرہ موجود ہے جن سے مشرق گزشتہ چودہ صدیوں میں روشناس ہوا۔ "ائمہ تلبیس" انسانی طبائع کی جدت پسندی کا دل آویز مرقع اور مشرقی انقلاب پسندوں کی اولوالعزمیوں کی چہاردہ صد سالہ تاریخ ہے۔ یہ کتاب محض مذہبی نقطۂ نظر ہی سے دلچسپیوں کا مخزن و معدن نہیں بلکہ مادی انقلابات کے لئے منزل کامرانی کے لئے مشعل راہ بنا سکتے ہیں میری خواہش ہے کہ یہ کتاب تمام لائبریریوں میں رکھی اور پڑھی جائے۔

## علامہ حکیم ابو الحسنات سید محمد احمد صاحب

### "ائمہ تلبیس" ہزار روپیہ کی کتابوں کے برابر معلومات بہم پہنچاتی ہے

جناب علامہ حکیم ابو الحسنات سید محمد احمد صاحب قادری خطیب جامع وزیر خاں لاہور رقمطراز ہیں کہ میں نے مولنا ابو القاسم رفیق دلاوری کی کتاب "ائمہ تلبیس" کا مطالعہ کیا میری ناقص رائے میں یہ کتاب ایک کوزہ ہے جس میں دریا بھرا ہوا ہے۔ تاریخ کامل ابن اثیر اور قدماء کی مولفات کے مطالعہ کا شوقین جہاں کم از کم ہزار روپیہ خرچ کرکے جن معلومات کا مالک ہو سکتا ہے میں سمجھتا ہوں کہ "ائمہ تلبیس" ان معلومات پر عبور کرانے کی کفیل ہے مولف نے ایک زبردست ضرورت کو پورا کیا ہے میرے خیال میں یہ کتاب ہر مسلمان کے زیر مطالعہ رہنی چاہیئے تاکہ وہ ہر مسیلمہ کذاب نئے منئے اسود عنسی کو پہچان سکے اور سمجھ سکے کہ مرزا غلام احمد صاحب کا دعوائے نبوت کوئی انوکھا دعوے نہیں بلکہ یہ ایک پرانا مرض ہے اور اس ماتبقی جراثیم بعض دماغوں کو ماؤف کر چکے ہیں۔

ملنے کا پتہ: منیجر دار التصنیف۔ نمبر ۸ فلیمنگ روڈ۔ لاہور

